عند ذکر الصالحین تنزل الرحمۃ
صالحین کے ذکر کے وقت رحمت خداوندی نازل ہوتی ہے

# تحفۂ نقشبندیہ

(احوال و آثار)

خواجۂ خواجگان حضرت خواجہ محمد سراج الدین نوّر اللہ مرقدہٗ

خواجۂ خواجگان حضرت اعلیٰ خواجہ ابوالسعد احمد خان نوّر اللہ مرقدہٗ

خواجۂ طریقت صدیقِ زماں حضرت ثانی مولانا محمد عبد اللہ نوّر اللہ مرقدہٗ

خواجۂ خواجگان حضرت خواجہ خان محمد دامت برکاتہم

زینتِ مسندِ ارشاد خانقاہ سراجیہ نقشبندیہ مجددیہ کندیاں شریف میانوالی

مؤلف

پروفیسر حضرت مولانا قاری محمد اقبال خان مدظلہٗ



خانقاہ سعدیہ نقشبندیہ مجددیہ

پل پکا قصبہ روڈ گکھڑ [illegible] 056-2442074/0301-4147085

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# انتساب

امام الانبیاء، سرورِ کون ومکان، تاجدارِ مدینہ، صاحبِ لولاک، شفیع المذنبین، رحمۃ للعالمین، خاتم النبیین، آقائے دو جہاں، فخر الرسل، ہادی اکمل، سید الرسل، سیدنا ومولانا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام جن کی آمد سے ہر سو روشنیاں چمک اٹھیں اور ایمان کی کھیتیاں سرسبز وشاداب ہوگئیں۔

کہاں میں اور کہاں یہ نکہت گل
نسیم صبح تیری مہربانی

و صلی اللہ علی خاتم النبیین ربنا
صلوٰۃ تکون للمعاصی شفیعا

بقول حضرت شاہ نفیس الحسینی صاحب مدظلہ العالی

مرا قلم بھی ان کا صدقہ، مرے ہنر پر ہے ان کا سایہ
حضور خواجہ مرے قلم کا، میرے ہنر کا سلام پہنچے

## ہدیہ

سیّدی ومرشدی شیخ المشائخ خواجہ خواجگان حضرت خواجہ خان محمد صاحب مدظلہم العالی کی خدمت میں جن کی دعا اور عالی توجہات سے اللہ تعالیٰ کا فضل خاص ہوا جس سے احقر کامیابیوں سے ہمکنار ہوا۔ الحمد اللہ علی ذالک۔

مفلسانیم آمدہ در کوئے تو ، شیأً للہ از جمال روئے تو
دست بکشا جانب زنبیلِ ما، آفرین بردست و بر بازوئے تو

العبد الضعیف الفقیر محمد اقبال خاں عفی عنہٗ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اس کتاب کی تالیف وترتیب کا باعث

مجھے 21 جنوری 1984ء 1405ھ کے لگ بھگ سے اپنے طور پر حضرت خواجہ مدظلہ العالی سے متعلق کوئی نہ کوئی واقعہ یا ملفوظ کو محفوظ کرنے کی عادت رہی۔ ان واقعات وارشادات کی افادیت کو احباب محفل نے پسندیدگی کی نظر سے دیکھتے ہوئے مشورہ دیا کہ حضرت سیدی خواجہ صاحب مدظلہ العالی سے مستقل اجازت لے کر لکھنے کا کام شروع کرنا چاہیے۔ سالہا سال اسی سوچ و بچار میں بیت گئے۔ بالآخر بروز سوموار 15 فروری 1993ء، بمطابق 22 شعبان 1414 ہجری کی شام کو حضور والا کی خدمت میں مجالس وارشادات لکھنے کی اجازت چاہی۔ ارشاد فرمایا! ''بڑی خوشی سے لکھیں'' پھر کچھ کاغذات درست کر کے حضرت خواجہ کی خدمت میں 2 جولائی 1996ء برطابق 15 صفر 1417 ہجری بعد از نمازِ عصر پیش کرنے کی سعادت حاصل کی۔ جس کو چھپوانے کی اجازت دیتے ہوئے ارشاد فرمایا! ''چھپوا سکتے ہیں''۔ اس کتاب کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ اس کے اکثر مضامین حضور والا کی نظروں سے دو تین مرتبہ گزر چکے یا سن چکے ہیں۔

ایک مرتبہ میں نے لکھنے اور تحریر کے سلسلہ میں پریشانی کا خدمت عالیہ میں اظہار کیا۔ دعائیہ کلمات ارشاد فرماتے ہوئے یوں فرمایا! ''اللہ تعالیٰ خیر کرے''۔ آمین۔ آپ کی دعا کی تاثیر سے صبح کے مراقبہ میں دیکھا کہ حضرت سیدی خواجہ خان محمد صاحب مدظلہ العالی چاقو سے کانا کی قلم تراش کئے ہوئے چاقو سمیت میرے ہاتھ میں دیتے ہوئے فرمایا یہ لے۔ اس کے بعد سے الحمد للہ تمام تر دشواریاں ختم ہوتی چلی گئیں۔ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ. صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ.

# عرض حال

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَكَفٰى وَسَلَامٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى اَمَّا بَعْد

برسوں پہلے مجھے مکتوبات امام ربانی۔ مجدد الف ثانی، حضرت شیخ احمد صاحب سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کے مطالعہ کی سعادت نصیب ہوئی۔ نتیجتًا سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ میں شمولیت کا شوق پیدا ہوا۔ آپ اس شوق کو امتحان کہیں یا آزمائش پھر سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ کی تلاش میں در بدر کی ٹھوکریں کھاتا رہتا ہے۔ سالہا سال مشائخ کرام کی زیارت سے مستفید ہوتا رہا اور آستانوں وخانقاہوں کو دیکھنے کا اتفاق ہوا۔ جب سوچ ناہموار ہو تو تخیل در بدر کی ٹھوکریں کھاتا پھرتا ہے۔ سفر کی صعوبتوں کے باوجود گوہر مراد ہاتھ نہ آئے تو نامرادی کی شکایت بے کار۔ ناداری کا رونا مزید مفلس بناتا ہے۔ جس خانقاہ میں جانا ہوا وہاں نام ”نقشبندیہ مجددیہ“ تو جلی حروف میں لکھا ہوا پایا مگر ذکر بالجہر مجلسوں کی زینت تھا۔ رفتہ رفتہ یہ خیال پختہ ہونے لگا کہ شاید ”سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ“ اپنی اصلی شکل وصورت میں روئے زمین پر باقی نہ رہا ہو۔ کیونکہ حضرت شیخ احمد صاحب مجدد الف ثانی نور اللہ مرقدہٗ ذکر جہر کو مکروہ تحریمی لکھتے ہیں۔ ہاں کسی شیخ کو سلسلہ قادریہ، چشتیہ، سہروردیہ وغیرہم سے فیض حاصل ہوا ہو تو ذکر بالجہر بھی درست ہوگا۔

چنانچہ جب ایمانی قوت جواں ہو۔ عشق نبوت سے خون شوخ ہو رہا ہو۔ فدا کاری کا جذبہ طلاطم خیز موجوں سے دست آزما ہو۔ تلاشِ منزل میں بے قراری مزید شعلہ فشاں ہو تو اللہ تعالیٰ کی رحمت کی دہائی کے سوا کوئی چارہ کار ہی نہیں رہتا یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ۔ جس بے چارے کو چارہ ساز اللہ کی رحمت اپنے

دامن میں لے لے اس کے دکھوں کا مداوا یقینی ہے۔

کنارے ندارد بیابانِ ما قرارے ندارد دل و جانِ ما

(مولانا رومیؒ)

پیر سید بشیر احمد گیلانی صاحب (مرحوم و مغفور) سیالکوٹی کے ہاں برف کے کارخانہ میں جانا ہوتا تھا۔ پیر صاحب کی ذاتِ گرامی اہلسنت والجماعت علماء دیوبند کی پناہ گاہ تھی میری ایک مرتبہ ان سے "سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ" کے بارے میں گفتگو ہوئی تو فرمانے لگے کہ "سلسلہ چشتیہ یا قادریہ" کی بات کرتے تو بہت سے نام گنوا دیتا لیکن "نقشبندیہ مجددیہ" کے مشائخ کے بارے میں میرے پاس تو کوئی معلومات نہیں ہیں۔ خیر وقت یونہی گزرتا رہا ملاقاتیں ہوتی رہیں ایک مرتبہ فرمانے لگے ہمارے ہاں "مجلس تحفظ ختم نبوت" کے امیر مرکزیہ تشریف لا رہے ہیں۔ سنا ہے وہ سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ کے بڑے اکابرین میں سے ہیں اور خانقاہ سراجیہ نقشبندیہ مجددیہ کندیاں شریف میں مسند ارشاد پر متمکن ہیں۔ خانقاہ شریف کا نام پڑھا سنا تو تھا مگر زیارت سے مستفید نہ ہو سکا تھا۔

پیر سیّد بشیر احمد گیلانی شاہ صاحب نوراللہ مرقدہٗ کا 28 جمادی الثانی 1403ھ بمطابق 13 اپریل 1983ء شام کو پیغام پہنچا کہ صبح بروز بدھ خانقاہ سراجیہ نقشبندیہ مجددیہ سے شیخ المشائخ خواجہ خواجگان حضرت خواجہ خان محمد صاحب حفظہ اللہ کا سیالکوٹ میں ورود مسعود ہوگا۔ زیارت کے لئے آپ بھی چلے آئیں میں بروز بدھ بعد نماز ظہر بچوں کو اسباق پڑھانے میں مصروف تھا کہ رانا عبداللطیف خان کا ڈرائیور سندیسہ لایا کہ مہمانانِ گرامی تشریف لا چکے ہیں۔ آپ میرے ساتھ چلئے چلو میں پہلے ہی سے منتظر تھا۔ اٹھا اور ساتھ چل دیا۔

نہ جانے آج کیوں سیالکوٹ کی پامال سڑکیں پرکشش محسوس ہونے لگیں تھیں اور شہر کی آب و ہوا مشکبار کیا ہوئی! گزرنے والوں کے مسام معطر کرنے لگی۔ ہر قدم نئے رُخ کا غماز تھا ہر پل نوید مسرت تھا۔ ہر گھڑی محسوسات کی روشنی کی نئی کرنیں

دل کو منور کر رہی تھیں اللہ کی رحمت اپنے دامن میں سمیٹتی ہوئی محسوس ہوتی تھی۔ اداسی خوشی میں خوشی فرحت میں، فرحت تسکین میں تبدیل ہو رہی تھی۔ عجیب سرور کی کیفیت رگ و جاں میں سرایت کر رہی تھی گویا غیبی طاقت ہم رکاب ہے۔

سید بشیر احمد گیلانی صاحبؒ کے برف کے کارخانے کے سامنے گاڑی رکی تو زمین پر پاؤں رکھتے ہی یوں ادراک ہوا کہ یہاں کی ہر شے ذکر کے انوار سے معمور ہے۔ گیٹ میں داخل ہوا ہال کمرے کے دروازہ میں پاؤں رکھتے ہی ایسے محسوس ہوا جیسے زمین میں بجلی کا کرنٹ سرایت کئے ہوئے ہے نماز ظہر کی ادائیگی کے بعد شیخ المشائخ حضرت خواجہ خان محمد صاحب مدظلہ العالی خدام کی طرف رخ کئے خاموش بیٹھے تھے۔

جمال اس کا کیا چھپائے گی بہارِ چمن — گلوں سے چھپ نہ سکی جس کی بوئے پیرہن

جب مہر تاباں ہوا سب چھپ گئے تارے — بھری بزم میں وہ تنہا نظر آئے

مصافحہ سے متصل بیعت کی درخواست کی جسے کمال شفقت سے شرف قبولیت بخشا۔ دوران بیعت آنکھوں نے بھی اظہار مسرت کیا۔ قلب سرگرداں کو اطمینان تام کی دولت میسر آئی۔ سالہا سال کی بے قراریوں کو بالآخر قرار آ ہی گیا۔

صحن چمن کو اپنی بہاروں پہ ناز تھا — وہ آئے تو ساری بہاروں پہ چھا گئے

میرا کمال عشق بس اتنا ہے اے جگر — وہ مجھ پہ چھا گئے میں زمانے پہ چھا گیا

(جگر مراد آبادی)

تالیفات کے بارے میں کبھی سوچا بھی نہ تھا تاہم تصنیفات کے چھپوانے کی اجازت کے بعد بھی لِکُلِّ فَنٍّ رِجَالٌ کے اصول تحت مدتوں اسی سوچ و بچار میں الجھا رہا کہ شاید اہل علم کی نظر التفات اس طرف بھی ہو جائیں کہ شیخ کی زندگی کو محفوظ کر کے محبین اور غائبین تک پہنچانے کی کاوش کرے۔ مجھ جیسے ناتواں کم علم و فہم کے بس کی بات نہ تھی تاہم اپنی بے سرو سامانی، بے بضاعتی کے مطابق جتنا کچھ ہو پایا وہ آپ کے سامنے ہے۔ اغلاط و اسقام کا رہ جانا کوئی بڑی بات نہیں ہوا کرتی۔ آپ کی صحیح تعمیری

رائے کو خندہ پیشانی سے قبول کیا جائے گا۔

تالیف میں میرا خیال یوں تھا کہ تھوڑے ہی دنوں میں مجالس و ارشادات تک احباب کی رسائی ممکن ہو جائے گی۔ اپنی ناتجربہ کاری اور کاتبین کی بے رحمی سے پراگندہ اور منتشر اوراق مدت تک دیکھتا رہا۔ گاہے صحت کا بگاڑ اور دیگر خانقاہ سعدیہ نقشبندیہ مجددیہ اور جامعہ نقشبندیہ تبلیغ الاسلام کی معروفیات بہانہ بنی۔ جس سے احباب کے اعتماد کو یقیناً ٹھیس پہنچی۔ جس پر معذرت کے سوا کوئی اور راستہ جاں خلاصی کا دکھائی نہیں دیتا۔ یہاں اگر میں ان مخلصین و محسنین کا ذکر نہ کروں تو ناسپاسی ہوگی جنہوں نے جانفشانی سے کام کیا جن میں سرفہرست جناب وقار احمد صاحب لاہور نے کمپوزنگ کے تمام تر اخراجات برداشت کیے۔ عزیزی محمد یاسر اقبال صاحب موڑ کھنڈا نے ہر اتوار لائبریریوں سے کتب مہیا کرنا اور کاغذات پروف ریڈنگ کیلئے لانے کا کام نبھایا۔ دستیاب نہ ہونے والی کتب اور ان سے حوالہ جات تلاش کرنے میں عزیزی محمد اسماعیل باوا صاحب پیکی بھی پیش کار رہے۔ دیگر احباب بھی شریک مساعی رہے۔ اللہ تعالیٰ ان سب کی عمروں اور علم و عمل اخلاص للّٰہیت میں برکتیں نصیب فرمائیں۔ آمین۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے جس نے یہ توفیق بخشی، اخیر میں یہ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہماری اس کوشش کو اپنی بارگاہ عالی میں قبول فرمائے اور زندگی کے تمام کاموں میں ہمیشہ اخلاص عطا فرمائیں۔ آمین بحرمۃ النبی الکریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

محمد اقبال خان عفی عنہ

# فہرست

| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| i | انتساب | i |
| ii | ہدیہ | ii |
| iii | اس کتاب کی تالیف وترتیب کا باعث | iii |
| iv | عرض حال | iv |

## باب اول

### خواجہ خواجگان حضرت خواجہ محمد سراج الدین نور اللہ مرقدہٗ

### فصل اول


| | | |
|---|---|---|
| 1 | مختصر سوانح۔ حضرت خواجہ محمد سراج الدین نور اللہ مرقدہٗ | 1 |
| 2 | ولادت باسعادت | 2 |


### فصل دوم


| | | |
|---|---|---|
| 3 | تعلیم | 2 |


### فصل سوم


| | | |
|---|---|---|
| 4 | مسند نشینی | 3 |
| 5 | وفات | 3 |
| 6 | بوقت وصال پرندوں کا شور وغوغا | 4 |
| 7 | نظر بد اور وفات حضرت خواجہ محمد سراج الدینؒ | 5 |
| 8 | آبائی شجرہ نسب | 7 |

| | | |
|---|---|---|
| 9 | علمی شجرہ سند حدیث | |
| 10 | خواجہ محمد سراج الدین کا ''تقیہ کلام'' | 10 |
| 11 | حضرت اعلیٰ کی حضرت خواجہؒ سے والہانہ عقیدت | 11 |
| 12 | جھوٹ نہیں چلتا | 11 |
| 13 | مکاشفہ فقیر صدو پر نظر عنایت | 12 |


## فصل چہارم


| | | |
|---|---|---|
| 14 | حضرت خواجہ کا جود وسخا | 13 |
| 15 | سخاوت وکرامت | 14 |
| 16 | لو اپنے دام میں صیاد آ گیا | 15 |
| 17 | مکاشفہ جلال خواجہ قندھاریؒ | 16 |
| 18 | کرامت خواجہ قندھاریؒ - پاگل ٹھیک ہو گیا | 17 |
| 19 | کرامت خالی صدری سے پانچ روپے | 17 |
| 20 | والدہ حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحبؒ کی کرامت | 18 |
| 21 | خدمت شیخ کا صلہ | 19 |
| 22 | مداری اور کمزور ایمان مسلمان | 20 |
| 23 | ہندو سادھو مسلمان اور محنت کی ترغیب | 20 |
| 24 | توجہ کے اثر سے ہندو مسلمان ہو گیا | 23 |
| 25 | پہلوان پر لنگر خانے کی برکات | 25 |
| 26 | اکیلا پہلوان بکرا کھا گیا | 26 |
| 27 | روحانیت خواجہؒ کا حاجی محمد افضل خان کے نام پیغام | 26 |
| 28 | قبیلہ تاجوخیل پر نظر عنایت | 27 |
| 29 | قبیلہ تاجوخیل خدمت میں پیش پیش | 27 |

| | | |
|---|---|---|
| 30 | خطبہ جمعہ ہونا چاہیے؟ | 28 |
| 31 | خواجہ قندھاریؒ موسیٰ زئی کیسے پہنچے اور ان کے تبرکات | 29 |
| 32 | آنکھوں کی تکلیف جاتی رہی | 32 |
| 33 | آنکھوں کا علاج | 33 |
| 34 | نورٌ علیٰ نور | 33 |
| 35 | دوکانِ عشق اور خلیفہ حضرت خواجہ غلام رسول مدظلہٗ | 34 |
| 36 | حضرت خواجہ کا جلال | 34 |
| 37 | حکیم محمد اجمل خان دہلوی کو فقیر کے جملہ پر حیرت اور خدمت خواجہ میں حاضری | 35 |
| 38 | خواجہ محمود توسویؒ اور خواجہ محمد سراج الدینؒ میں کامل اکمل کون؟ | 38 |


## باب دوم: حضرت اعلیٰ خواجہ ابو سعد احمد خانؒ قدس سرہٗ 39

### فصل اول


| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ |
|---|---|---|
| 39 | عربی اشعار در مدح حضرت اعلیٰ خواجہ احمد خان قدس سرہٗ | 40 |
| 40 | نظم در مدح خواجہ خواجگان خواجہ ابو سعد احمد خان قدس سرہٗ | 41 |


### فصل دوم


| | | |
|---|---|---|
| 41 | ولادت | 42 |
| 42 | حضرت اعلیٰ خواجہ احمد خانؒ کو سبھی باباجی کہتے تھے | 42 |
| 43 | تعلیمی مراحل و مداخل، مدرسہ میں ایک دن بعد ایک روٹی | 43 |


### فصل سوم

| | | |
|---|---|---|
| 44 | تکمیل سلوک | 44 |
| 45 | مسند نشینی | 45 |
| 46 | تعمیر خانقاہ سراجیہ نقشبندیہ مجددیہ شریف | 45 |
| 47 | تعمیر مسجد کی تفصیل خواجہ احمد خان صاحبؒ قدس سرہٗ کے مبارک دور میں | 46 |
| 48 | حضرت اعلیٰ خواجہ صاحب کا جلال | 47 |
| 49 | وفات | 47 |

## فصل چہارم

| | | |
|---|---|---|
| 50 | خدمت شیخ کا بے مثال ذوق | 49 |
| 51 | والدہ خواجہ محمد سراج الدین کی حضرت اعلیٰ خواجہ صاحب کیلئے دعا | 50 |
| 52 | اپنے پیر خانہ میں ذمہ داریاں | 50 |
| 53 | وصال مرشد پر حضرت اعلیٰ خواجہ صاحبؒ کی کیفیت | 52 |

## فصل پنجم

| | | |
|---|---|---|
| 54 | کشف وادراک | 53 |
| 55 | اللہ کے نام کی برکت اشارہ کرتے ہی اینٹ دو ٹکڑے ہو گی | 54 |
| 56 | تصرف و کرامت | 55 |
| 57 | میٹرک کی سند حضرت اعلیٰ خواجہؒ صاحب کی کرامت | 56 |
| 58 | ایک بزرگ کو حضرت اعلیٰ خواجہ صاحب کے طفیل پانچ روپے مل گئے | 57 |
| 59 | حضرت امیر شریعت کی تعزیت اور حضرت اعلیٰ خواجہ صاحب کا کشف | 57 |
| 60 | چوہدری غلام حسین پر حضرت امیر شریعتؒ کا تصرف | 58 |
| 61 | احوال پر نظر اور تصرف | 60 |

62 سلب امراض اور لاعلاج مریضوں پر نظر شفا 62
63 دعاے شہرت 62

## فصل ششم: فضائل ومناقب

64 حضرت اعلیٰ خواجہ صاحب علامہ سیّد محمد انور شاہ کشمیریؒ کی نظر میں 63
65 حضرت سیّد حسین احمد مدنیؒ کی نظر میں حضرت اعلیٰ خواجہ احمد خانؒ 64
66 علامہ سیّد محمد انور شاہ حضرت اعلیٰ خواجہ صاحبؒ کی نظر میں 65
67 مختصر تعارف علامہ سیّد محمد انور شاہؒ محدث کشمیری 65
68 علامہ کشمیریؒ کا علمی مقام امیر شریعتؒ کی نظر میں 66
69 محمد شفیع سے مفتی محمد شفیع صاحب تک 67
70 حضرت اعلیٰ خواجہ صاحبؒ کا محمد شفیع کو طلب فرمانا اور بشارت 68
71 مولوی محمد شفیع -تم پنجاب کے انور شاہ ہو 69
72 مفتی محمد شفیع اور حفظِ قرآن کی کرامت 70
73 اورنگ زیب عالمگیرؒ بادشاہ کا حفظ قرآن 71
74 مکاشفہ مفتی محمد شفیع صاحب اور سونے کی انگوٹھی 72
75 قاری عبدالسمیع صاحب پر نظر عنایت 73
76 حضرت اعلیٰ خواجہ صاحبؒ سے ہمارے دیرینہ تعلقات 75
77 نومولود کے مزاج کا انکشاف 75
78 حضرت اعلیٰ خواجہ صاحبؒ کے خلیفہ میاں محمد قریشی لائلپوری کا مزار 76
79 نومولود کے نام میں حاضر جوابی 77
80 حضرت اعلیٰ خواجہ صاحبؒ پر شعر کا اثر 77
81 یارسول اللہ کہنا جائز ہے 78
82 سلام فرشتے پہنچاتے ہیں (حدیث) 78

| | | |
|---|---|---|
| 83 | حدیث سلام اور شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ | 78 |
| 84 | درود فرشتے پہنچاتے ہیں (حدیث) | 79 |
| 85 | قبر میں میت کے سامنے حضور نبی کریم ﷺ کا تشریف لانا ثابت نہیں | 79 |
| 86 | مزار مجددیہ کی دیوار گرانے پر حضرت اعلیٰ خواجہ صاحب کا ردِ عمل | 80 |


## باب سوم: صدیق زماں حضرت ثانی مولانا محمد عبداللہ صاحب لدھیانوی نور اللہ مرقدہٗ

### فصل اول


| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ |
|---|---|---|
| 87 | مقام صدیقیت کی حقیقت کیا ہے؟ | 83 |
| 88 | صدیقیت پر شیخ علاؤ الدولہؒ کا قول | 85 |
| 89 | مقام صدیقیت پر خواجہ بہاؤ الدین نقشبندؒ کا قول | 87 |
| 90 | صدیقیت ولایت کا بلند ترین مقام ہے | 88 |
| 91 | ولایت شہادت اور صدیقیت کے علوم کا فرق | 89 |
| 92 | مقام صدیقیت کا منتہیٰ | 92 |
| 93 | محدثیت و صدیقیت مشابہ نبوت | 93 |
| 94 | جوہری وحدت | 95 |
| 95 | مقام صدیق | 96 |
| 96 | نظم در مدح خواجہ طریقت صدیق زماں حضرت ثانی مولانا محمد عبداللہؒ صاحب لدھیانوی | 97 |
| 97 | حضرت ثانی مولانا محمد عبداللہ کا بچپن اور تائید غیبی | 97 |
| 98 | حضرت ثانیؒ کی وطن واپسی اور حضرت اعلیٰ سے والہانہ عقیدت | 101 |
| 99 | حضرت ثانیؒ صدیق زماں | 103 |

| | | |
|---|---|---|
| 100 | نائب قیوم زماں | 103 |
| 101 | منصب قیومیت | 104 |
| 102 | صدیق زماں ہونے پر حضرت ہزارویؒ کی گواہی | 104 |
| 103 | حضرت ثانی قطب الاقطاب | 105 |
| 104 | مقام صدیقیت | 105 |
| 105 | قطب وقت اور اصلاح احوال | 105 |
| 106 | عارفین کی منزلیں | 110 |
| 107 | خواجہ پیر مہر علی شاہ کے خلیفہ کی مہربانی | 111 |
| 108 | روضہ پاک سے خانقاہ سراجیہ کی حاضری کا اشارہ | 112 |
| 109 | حضرت سید مغیث الدین شاہ کی تجدید بیعت کا دلچسپ واقعہ | 113 |


## فصل دوم: تصرف و کرامات


| | | |
|---|---|---|
| 110 | چلتی گاڑی رک گئی | 114 |
| 111 | حقہ کی عادت جاتی رہی | 114 |
| 112 | عالی توجہ | 115 |
| 113 | تھانیدار کا نشہ اقتدار | 115 |
| 114 | جج صاحب کی درگت اور کرامت شیخ | 116 |
| 115 | آم راس آئے کہ نہیں | 117 |
| 116 | بغیر بجلی دعا سے زندگی بھر پنکھے چلے | 118 |
| 117 | مدہوشی کا سفر اور انکشاف حال | 120 |
| 118 | فیضان نظر | 120 |
| 119 | خط کے ذریعے بیعت اور قبر پر انوارات | 121 |
| 120 | مزار قبلہ عالم مہارویؒ | 123 |

| | | |
|---|---|---|
| 121 | پشاور میں حضرت مولانا خواجہ محمد صدیق کے مزار کی نشاندہی | 123 |
| 122 | حیرت انگیز روحانی قوت اور جسمانی توانائی | 124 |
| 123 | مخالفین سے رقبہ چھڑانے کی دعا | 124 |
| 124 | قاری غلام رسول صاحب اور مراقبہ کا چیلنج قبول | 125 |
| 125 | لطیفہ سلطان الاذکار کا شبہ | 127 |
| 126 | حضرت ثانیؒ اور ڈاکٹر محمد علی صاحبؒ | 129 |
| 127 | حاجی محمد اورنگ خان کو حضرت ثانیؒ کا تعارف اور بیعت | 129 |
| 128 | حضرت ثانیؒ کا موسیٰ زئی شریف میں قیام | 130 |
| 129 | حضرت ثانی مولانا محمد عبداللہؒ صاحب کا جلال | 130 |
| 130 | حسب خواہش منگنی ہوگئی | 130 |
| 131 | حاجی اورنگ خان کے اہل خانہ کی پریشانی کا کشف | 131 |
| 132 | خواجگان موسیٰ زئی شریف کی اولاد کا رجوع خانقاہ سراجیہ شریف کی طرف | 131 |
| 133 | حضرت ثانیؒ کی شفقت صوفی محمد اسلم پر | 132 |
| 134 | حضرت ثانیؒ کی توجہ سے گھر کی یاد ٹھنڈی پڑ گئی | 133 |
| 135 | وحشی کتا باادب نکلا | 133 |
| 136 | حضرت شاہ عبدالقادر رائیوریؒ کا عظمت خانقاہ پر مکاشفہ | 134 |
| 137 | خانقاہ سراجیہ شریف میں حضرت قاری محمد طیبؒ مہتمم دارالعلوم دیوبند کی تشریف آوری | 135 |
| 138 | حضرت ثانی مولانا محمد عبداللہؒ صاحب کی موضع جاوا تشریف آوری | 135 |
| 139 | خواجہ نجم الدین الکبریٰ قدس سرہ کے شیخ ومرشد | 136 |
| 140 | ملازمت برقرار رہی | 137 |
| 141 | تلاش حق اور خانقاہ سراجیہ شریف کی طرف رہنمائی | 138 |
| 142 | حضرت ثانی مولانا محمد عبداللہ لدھیانویؒ کا اپنے وصال کی طرف اشارہ | 138 |

143 دوبارہ تسلی ہوئی نہ تے آئی 139

## فصل سوم: ملفوظات اور فرمودات

144 حجل نسبت اور قبر میں نسبت نقشبندیہ 140
145 مرد وہ جو دنیا اور دین رکھے 140
146 اپنے ہاتھ سے کام کرنے کی تلقین 141
147 گندم کی کٹائی اور حوصلہ افزائی 141
148 جلسہ میں سجدہ تلاوت اور صاحبزادہ محمد عابد صاحبؒ 141
149 چیونٹی کعبہ پہنچ گئی 142
150 تصور شیخ فیض کا ذریعہ ہے 142
151 بواسیر سے نجات 143
152 کھلی آنکھوں دیکھو گے 143
153 پیر کی تلاش اور حضرت سید علی ہجویریؒ کا فرمان 144
154 مرشد کے علاقہ کے لوگوں کیلئے بددعا کرتے شرم آتی ہے 144
155 اہل علاقہ کے بارے میں نصیحت مرشد 145
156 دین اور دنیا رکھنا جوانمردی ہے 145
157 حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصا میں ستر معجزے تھے 147
158 کہاں کہاں دعوت دو گے؟ 150
159 بیعت کے بعد خلافت کی جلدی 151

## فصل چہارم: طریقہ تربیت سالکین

160 تعارف حضرت حاجی عبدالرشید اور ربط شیخ ثانیؒ 151
161 نجی محفل میں طالبعلم کو مت بٹھائیں 152
162 حضرت ثانی کا انداز تربیت اور تلقین ذکر 152

| | | |
|---|---|---|
| 163 | تلقین ذکر وفکر | 154 |
| 164 | مسجد میں ذکر اللہ کی تلقین | 154 |
| 165 | سالکین پر شفقت کی انتہا | 155 |
| 166 | مانسہرہ کا سفر | 155 |
| 167 | باگڑ سر گانہ میں قیام | 156 |
| 168 | تربیت اولاد | 156 |
| 169 | اللہ! اللہ! بہت کیا کر | 157 |
| 170 | مولوی امداد اللہ کا نام | 157 |
| 171 | بزرگوں کے نشان قدم اور سایہ کا احترام | 158 |
| 172 | درویشی کیا ہے؟ | 158 |
| 173 | صاحبزادگان کو تلقین | 159 |
| 174 | ہرجائی نہ بنو | 159 |
| 175 | احترام مشائخ کا حکم | 159 |
| 176 | خانقاہ شریف میں دو چار یوم ضرور ٹھہرو | 160 |
| 177 | لاثانی انداز تربیت | 160 |
| 178 | خطبہ جمعہ میں عربی عبارت کی اصلاح | 160 |
| 179 | تبلیغی احباب کی اصلاح | 161 |
| 180 | حضرت اعلیٰ خواجہ صاحبؒ کی نشست گاہ کا احترام | 161 |
| 181 | حضرت ثانیؒ کا شبہ اور قاضی امیر خسرو کا ڈاڑھی چڑھانا | 162 |
| 182 | دم کردیا کرو (لطیفہ) | 163 |
| 183 | حضرت اقدسؒ کے بیمار مریدین پر شفقتیں | 164 |
| 184 | سوال وجواب میں دریافت کی دو صورتیں | 165 |
| 185 | خانقاہ سراجیہ شریف کے سابقہ طالب علم مولانا محمد رمضان مدظلہ | 165 |

186 معمولات لاثانی 167

## فصل پنجم: فضائل

187 شیخ و مرشد کی جدائی پر اشعار 168
188 حضرت ثانیؒ کا رعب اور دبدبہ 169
189 دنیا سے بے رغبتی 169
190 حضرت ثانیؒ کی مولانا ضیاء الحق سے ملاقات 170
191 سادات اہل بیت سے محبت اور عقیدت 171
192 حضرت ثانیؒ کی بعد از وصال زیارت 172
193 حضرت ثانیؒ کا کھانا 172
194 دوپہر، شام ایک ایک روٹی 172

## فصل ششم: نماز

195 اہتمام اوقات نماز 173
196 دعائے قنوت نازلہ کا اہتمام 174
197 نماز تہجد کی اہمیت اور ترغیب 174
198 تیری نماز نہیں ہوتی 176
199 اہمیت نماز 176

## فصل ہفتم: رد بدعت و رسوم

200 رد مبتدعین 177
201 بریلوی بدعتی ہیں؟ 177
202 قبرستان میں فاتحہ 177
203 غیر مقلدین 177

| | | |
|---|---|---|
| 204 | مودودیت | 178 |
| 205 | نکاح مسنونہ کی ترغیب اور رسم بد پر تنبیہ | 178 |


## باب چہارم: حضرت خواجہ خان محمد صاحب مدظلہ العالی


| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ |
|---|---|---|
| 206 | سلسلہ نقشبندیہ اور مولانا جامیؒ | 181 |
| 207 | نظم درشان حضرات ثلاثہؒ | 182 |
| 208 | نظم در مدح حضرت خواجہ خان محمد صاحب مدظلہ العالی | 183 |
| 209 | تعارف حضرت خواجہ خان محمد دامت برکاتہم العالیہ (مراد حضرت اعلیٰ "خواجہ احمد خان صاحب قدس سرہٗ) | 184 |
| 210 | مرید اور مراد کا فرق بارگاہ مجددیہ سے | 186 |
| 211 | حضرت امیر شریعتؒ سے مرید اور مراد کی تعریف | 187 |
| 212 | منبع کمالات | 187 |
| 213 | صحبت کیمیا اثر | 188 |
| 214 | حضرت خواجہ کا آبائی تعارف اور شجرہ نسب | 189 |
| 215 | خواجہ خان محمد مدظلہ اور خواجہ محمد سراج الدین صاحبؒ | 191 |
| 216 | خواجہ خان محمد مدظلہ کیلئے حضرت اعلیٰؒ کی بشارت امامت | 193 |
| 217 | حضرت خواجہ صاحب مدظلہ اپنے مرشد کی نظر میں | 194 |
| 218 | حضور نبی کریم ﷺ کا خواب میں کسی بزرگ کی شکل میں نظر آنا | 195 |
| 219 | حضرت امام علی رضاؒ سے روحانی تعلق | 197 |
| 220 | مخدوم سید علی ہجویری عرف داتا گنج بخشؒ ہمارے ہیں | 198 |

221 آمد شیخ کی جھلک 198
222 شیخ المشائخ نائب رسول ﷺ ہیں 199

## فصل دوم

223 تعلیم وتدریس 200
224 موقوف علیہ 201
225 دورۂ حدیث اور سند حدیث 202
226 ختم بخاری پر اساتذہ کی طلبا کو وصیت 204
227 درسی کتب پڑھانے میں انوکھا انداز 204

## فصل سوم

228 درس سلوک 206
229 سلوک حضرت خواجہ مدظلہ کہاں تک 207
230 عطائے خلافت 207
231 حضرت شاہ عبدالقادر رائپوری سے خلافت 208
232 حضور نبی کریم اور سند اجازت 208
233 گھوڑ سواری اور نیزہ بازی کا فن 209
234 تعارف صوفی احمد یار مدظلہ ساکن جاوا 211
235 مسند نشینی 211
236 سجادہ نشینی کی طرف اشارہ 214
237 سجادہ نشینی اور صبر آزما حالات 214
238 حضرت خواجہ مدظلہ اور اساتذہ دیوبند 216
239 حضرت شاہ عبدالقادر رائپوریؒ سے خواجہ خان محمد مدظلہ کا تعلق 217
240 حضرت خواجہ مدظلہ اور حضرت مولانا غلام غوث ہزارویؒ کی مومنانہ فراست 218

241 حضرت خواجہ مدظلہ اور حضرت حافظ غلام حبیبؒ صاحب 219
242 حضرت خواجہ مدظلہ اور حضرت حافظ احمد دینؒ صاحب 220
243 حضرت خواجہ خان محمد مدظلہ اور علامہ محمد یوسف بنوریؒ 220
244 حضرت خواجہ صاحب مدظلہ نائب امیر مجلس تحفظ ختم نبوت کیسے بنے؟ 222
245 میں تو کارکن جمعیت ہوں 222
246 علامہ محمد یوسف بنوری بن حضرت سید محمد زکریا رحمہم اللہ کی خواجہ خان محمد مدظلہ کے لیے دعائے حج 223
247 حضرت خواجہ مدظلہ اور امیر شریعت سیّد عطاء اللہ شاہ بخاریؒ 223
248 حضرت خواجہ مدظلہ اور مولانا محمد عبداللہ درخواستیؒ 224
249 حضرت خواجہ مدظلہ اور مولانا عبدالہادی دین پوریؒ 225
250 حضرت خواجہ مدظلہ اور مولانا خیر محمد جالندھریؒ 227
251 حضرت خواجہ مدظلہ اور امام اہلسنت مولانا محمد سرفراز خان صفدر مدظلہ 228
252 حضرت خواجہ مدظلہ اور حضرت سیّد نفیس الحسینی شاہ صاحب مدظلہ 228
253 حضرت خواجہ مدظلہ اور مولانا محمد علی کاندھلویؒ 229
254 حضرت مولانا محمد علی کاندھلویؒ کا تعارف 229
255 مرد و عورت کی دیت 230
256 عدم رفع یدین 230
257 جماعتیں بننے اور بگڑنے کے اسباب 231
258 حضرت خواجہ مدظلہ اور قاری عبدالرحمان مدظلہ سیالکوٹی 232
259 حضرت خواجہ مدظلہ اور مولانا نذیر احمد شیخ الحدیث فیصل آباد 233
260 حضرت خواجہ مدظلہ اور شہید اسلام مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ 234
261 حضرت خواجہ مدظلہ اور حکیم عبدالرحیم خان 235
262 حضرت خواجہ مدظلہ اور مولانا محمد اجمل خان 236

263 حضرت خواجہ مدظلہٗ اور خطیب اسلام قاری محمد حنیف ملتانی 236
264 حضرت خواجہ مدظلہٗ العالی اور حضرت الطاف حسین خلیفہ سلطانی 238
265 حضرت خواجہ مدظلہٗ -- حضرت سیّد ابو معاویہ ابوذر بخاریؒ کی نظر میں 238
266 حضرت خواجہ مدظلہٗ اور علامہ عبدالستار تونسویؒ 239
267 حضرت خواجہ مدظلہٗ اور حضرت صوفی شیر محمدؒ صاحب 240
268 تعارف حضرت صوفی شیر محمد زرگر اور اکابرین سے تعلق (حاشیہ) 240
269 حضرت صوفی شیر محمد زرگر جیل کی ماں اور مدت قید 240
270 مزار حضرت خواجہ قندھاریؒ سے آواز 241
271 حضرت قاضی صدرالدین کی حضرت خواجہ مدظلہٗ سے عقیدت 242
272 عظمت خواجہ پر ایک فقیر کی شہادت 243
273 عظمت خواجہ پر ایک مجذوب فقیر کی گواہی 244

## فصل چہارم: متفرقات

274 جیل میں مشق قرآن اور قاری رحیم بخش کی اولاد پر نظر شفقت 245
275 جیل میں مصروفیات اور صوفی شیر محمد کے حضرت خواجہ سے قریبی تعلقات 245
276 اعتقاد واعتماد شیخ 248
277 محبت شیخ اور احترام انسانیت 249
278 شیخ المشائخ کی مرشد پر فداکاری 250
279 عید ہمارے ساتھ نہیں کرتے! 251
280 بوجہ شفقت اپنی تکلیف بھول گئے 251
281 دفتر جاتے ہی کام بن گیا 251
282 فاسق امام کے پیچھے نماز جائز ہے 252
283 نماز میں خیالات اور مرزائی (لطیفہ) 252

284 تکلیف میں عزیمت پر عمل 253

285 زیادتی پر صاحبزادہ محمد عابدؒ صاحب کا ردعمل 254

286 ہم بھی محمد عابدؒ کے ساتھ ٹھہرتے ہیں 255

287 حاجی محمد اورنگ خان گستاخ پر جھپٹ پڑے 255

288 لاہور داتا دربار سے سرہند شریف تک 256

289 سرہند شریف پہنچنے پر علماء کی آمد 259

290 سرہند شریف میں قافلے کی حاضری 260

291 کلمہ طیبہ کی فضیلت 261

292 مجبوراً برائی کا ساتھ دے؟ 262

293 براس شریف میں انبیاء علیہم السلام کے مزارات ہیں 262

294 لاہور سے سرہند شریف اور خانقاہ سراجیہ شریف کندیاں کا سفر برابر ہے! 262

295 تبرکات سرہند شریف 263

296 سرہند شریف نہیں تو موسیٰ زئی شریف حاضری دیا کرو 263

297 تعزیت اور سلطان باہوؒ کے مزار پر حاضری 264

298 مزار خواجہ نور محمد مہارویؒ پر حاضری 264

299 خواجگان موسیٰ زئی شریف کی کشفی حالت 265


## فصل پنجم: مہر و وفا


300 حضرت شاہ عبدالقادر رائپوریؒ سے میاں شیر محمد شرقپوریؒ کے خلیفہ کی عقیدت 265

301 حضرت صاحبزادہ محمد عمر صاحبؒ بیربل شریف 266

302 امیر شریعتؒ کی دعا اور قاضی احسان احمد شجاع آبادی 267

303 خواجہ غلام حسن سواگیؒ خواجہ پیر سید مہر علی شاہؒ کی نظر میں 268

304 بانی کرمانوالہ کے حضرت رشید احمد گنگوہیؒ کے خلیفہ کی اولاد سے مراسم 270

305 حضرت مولانا سید ابوالبرکات احمد کا علمائے دیوبند کی طرف میلان 271
306 حضرت میاں شیر محمد صاحبؒ نے مرید ہونے کیلئے پانچ آدمیوں کو حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کے پاس بھیجا 274
307 علامہ سید محمد انور شاہ کشمیریؒ میاں شیر محمد صاحب شرقپوریؒ کے دادا پیر کے خلیفہ ہیں 275
308 حضرت میاں شیر محمد شرقپوری کا مکاشفہ 276
309 مفتی عزیز الرحمٰنؒ دیوبندی اور میاں شیر محمد شرقپوری 277
310 تعارف حضرت قاری محمد ابراہیم صاحب ہوشیار پوری 277
311 قاری محمد صدیق مدظلہ بر مزار میاں شیر محمد صاحب شرقپوریؒ 278
312 حضرت پیر مہر علی شاہ کا مقام شاہ عبدالقادر رائپوریؒ کی نظر میں 278
313 حضرت بابا سید محمد طاہر شاہ کا دیوبندی بریلوی ہٹ دھرمی پر افسوس 279
314 دیوبندی اور بریلوی نزاع ایسا ہی تھا 279
315 شیخ قاری عبدالوہاب صاحب مکی کی نظر میں حضرت شاہ عبدالقادر رائپوریؒ 280
316 پیر مہر علی شاہؒ کی نظر میں شاہ محمد اسماعیل شہیدؒ اور مولانا فضل حق خیر آبادیؒ 281

## فصل ششم

## مختلف اوقات میں پڑھ کر سنائے گئے واقعات

317 خواتین اور عشق رسالت ﷺ 282
318 سیدہ ام سلیم رضی اللہ عنہا اور عشق رسالت ﷺ 282
319 بچوں کو حب رسالت ﷺ کی تعلیم 283
320 سیدہ ام عمارہ رضی اللہ عنہا میدان جہاد میں 284
321 سیدہ اسماء بنت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہما اور عشق رسالت ﷺ 284

| | | |
|---|---|---|
| 322 | سیّدہ فاطمہ بنت عتبہ رضی اللہ عنہا اور حب رسول ﷺ | 285 |
| 323 | عشق رسالت ﷺ کا تقاضا | 286 |
| 324 | جناب رسول اللہ ﷺ پر خاندان قربان | 287 |
| 325 | جناب رسول اللہ ﷺ پر جان قربان | 288 |
| 326 | خواتین میدان جنگ میں | 288 |
| 327 | سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کی بہادری | 289 |
| 328 | مسلم خاتون کا کردار | 289 |
| 329 | سیّدہ ام عطیہ رضی اللہ عنہا کی سات غزوات میں شرکت | 289 |
| 330 | سیّدہ ام عمارہ رضی اللہ عنہا اور مسیلمہ کذاب | 290 |
| 331 | سیّدہ خنساء رضی اللہ عنہا کا عشق اور شہادت کی وصیت | 291 |
| 332 | سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے اوصاف حمیدہ! | 292 |
| 333 | صحابی رسول ﷺ ہونا معمولی بات نہیں | 294 |
| 334 | سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی دوسری خوبی | 301 |
| 335 | کاتب القرآن کیلئے اوصاف حمیدہ کی ضرورت | 302 |
| 336 | سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی تیسری خوبی | 302 |
| 337 | سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی چوتھی خوبی | 304 |
| 338 | بارگاہ رسالت میں معاویہ کا مقام اور علم وحکومت کی دعا | 307 |
| 339 | کتابت وحی | 308 |
| 340 | کتابت امیر معاویہؓ کے بارے شیعہ مورخ یعقوبی کا حوالہ | 309 |
| 341 | سلطان وقت ایک فقیر کی بارگاہ میں | 309 |
| 342 | حکایت - عقلمند بوڑھا چرواہا وزیر کو ہاتھ دکھا گیا | 321 |


343 فصل ہفتم: فرمودات وارشادات

344 ولی اللہ کی صحبت میں بیٹھنے والے راسخین فی العلم ہیں 323

345 سلوک میں سب سے فائدہ مند اور خطرناک چیز 323

346 خانقاہ سراجیہ شریف والے وسیع الظرف ہیں 324

347 غوث اور قطب الارشاد ایک ہی ہیں 324

348 غوث اور قطب الارشاد کی تعریف امام ربانی مجدد الف ثانیؒ سے 325

349 تلاش مرشد میں مولانا جامیؒ 326

350 حکیم سلطان محمود کو بیعت کا غیبی اشارہ 327

351 اورنگ خان کا حج اور کرامت شیخ 328

352 واہگہ بارڈر پر کرامت شیخ و مرشد 329

353 چینی میں برکت 330

354 مریض ٹھیک ہو گیا 330

355 آنکھوں کی تکلیف جاتی رہی 331

356 حلم و تدبر 331

357 سخاوت 332

358 قطب وقت حضرت خواجہ کے دستخط سے ولایت 333

359 سوتے یا جاگتے میں زیارت شیخ 333

360 ہمارے حال کی ضرورت نہ تھی 335

361 ہم بھی راجپوت ہیں 335

362 صاحبزادہ محمد عابد کو خلافت نہ تھی 336

363 خانقاہ شریف میں کچھ نظر نہیں آتا 336

364 سچے پیروکاروں کا کارواں یہیں سے چلے گا 337

365 خدمت خواجہ میں صاحبزادگان اور خدام آستانہ پر شفقتیں 337

366 بعض مدارس میں اکھاڑ پچھاڑ کا سبب 338

367 ہر مسئلہ میں رہنمائی، نمونہ سلف 338

368 جنات کا علاج اور ختم مجددی 339

369 لاحول کی برکات 339

370 آیت الکرسی کے عمل خاص کی اجازت 340

371 فراخی رزق کا وظیفہ 340

372 برائے برکت مال وزور 341

373 اجتناب معاصی 341

374 ختم مجددی 341

375 خانقاہ سعدیہ شریف میں ختم مجددیہ کا حکم 342

376 کلمہ کا دوسرا حصہ اور ختم مجددی 342

377 فضائل لاحول (ختم مجددی) 343

378 حرم میں بیعت 344

379 تصور صدمہ جدائی اور فضیلت لاحول 344

380 گانا بند کروانے اور گانے کی آواز پر لاحول پڑھنا چاہیے 345

381 توجہ سے جنات جل گئے 346

382 جنات کا علاج 347

383 جنات کو فرمایا دفع ہو جاؤ 347

384 ہم شیطان سے بھاگتے ہیں 347

385 حضرت خواجہ مدظلہ کا مسئلہ ختم نبوت سے قلبی لگاؤ 348

386 ختم نبوت کانفرنس میں جاؤں یا نہ 349


فصل ہفتم: تربیت سالکین

| | | |
|---|---|---|
| 387 | تذکیہ اور تصفیہ کی پہچان | 353 |
| 388 | امام اعظم ابوحنیفہؒ نے بوجہ ادب علم پایا | 350 |
| 389 | ادب اسے کہتے ہیں | 350 |
| 390 | طریقہ تربیت سالکین | 351 |
| 391 | بغیر رابطے کے مرید | 351 |
| 392 | جانوروں کے بچوں کا مر جانا | 352 |
| 393 | تصفیہ اور تذکیہ اور امام ربانی | 354 |
| 394 | تذکیہ نفس اور تصفیہ قلب کا مقصد | 355 |
| 395 | بھلا اور برا انسان | 355 |
| 396 | گھر جانے کی تمنا پوری ہوگئی | 356 |
| 397 | بے ادبی پر پکڑ | 357 |
| 398 | بڑوں کی پکڑ پھر ہم کیا | 358 |
| 399 | بے ادب اللہ کی پکڑ میں | 358 |
| 400 | نافرمانی کی سزا | 361 |
| 401 | مولانا نعیم آسی پر نظر شفقت | 363 |
| 402 | آسی صاحب کا خواب اور اس کی تعبیر | 363 |
| 403 | جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آگیا | 364 |
| 404 | فکر آخرت کا غلبہ | 365 |
| 405 | نعت خواں پر جود وسخا اور موئے مبارکؐ | 366 |
| 406 | موئے مبارکؐ بڑھتا ہے | 366 |
| 407 | موذی کمرہ بند ہو گیا | 367 |
| 408 | تیس یوم میں ٹانگ جڑ گئی | 367 |

| | | |
|---|---|---|
| 409 | میرا دل نہیں چلتا (لطیفہ) | 368 |
| 410 | خوف جاتا رہا | 368 |
| 411 | حضرت کی پسندیدہ خوشبو | 369 |
| 412 | حقیقت نفس کیا ہے؟ | 369 |
| 413 | اقسام نفس قرآن کی نظر میں | 370 |
| 414 | نفس شیخ سعدی کی نظر میں | 370 |
| 415 | نفس میں بچاؤ کی تدبیر | 371 |
| 416 | گستاخانہ انداز | 371 |
| 417 | تن من میں آگ بھڑک اٹھی | 372 |
| 418 | سفارش نہیں چلتی | 373 |
| 419 | بڑے باپ کا بڑا بیٹا | 373 |
| 420 | محمد ادریس عمر صاحب کی پشت پر ہاتھ | 374 |
| 421 | سالکین کو سبق دینے کا طریقہ | 375 |
| 422 | تمام لطائف ایک ہی بار | 376 |
| 423 | کلاک کا میوزک (لطیفہ) | 377 |
| 424 | بہرہ دوبار سنتا ہے (لطیفہ) | 378 |
| 425 | طلباء خود جن ہیں (لطیفہ) | 378 |
| 426 | دو شعر، عشق میں ہم سبق، میں جائے ڈھونڈتا رہ گیا | 378 |
| 427 | غیر مسلم بد مذہب پر توجہ کی اجازت | 379 |
| 428 | اسباق اور ذکر میں کمی کا سبب | 379 |
| 429 | ختمات وظائف کے بعد برکات اور توجہ کا ظہور | 379 |
| 430 | کیا مرید دور سے خدمت شیخ کر سکتا ہے | 380 |

| | | |
|---|---|---|
| 431 | بیت الخلاء کا احترام | 380 |
| 432 | تعزیت اور دعائے مغفرت | 380 |
| 433 | دوسرے مشائخ کے ہاں حاضر ہو سکتا ہے | 381 |
| 434 | دوسرے مشائخ کی خدمت میں جانے کا طریقہ | 382 |
| 435 | درود حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں ہی پیش کیا جاتا ہے | 382 |
| 436 | درود پاک پڑھنے کا طریقہ | 382 |
| 437 | سلسلہ نقشبندیہ میں درود پاک کی تعداد | 384 |
| 438 | تحلیل لسانی کے بعد درود شریف | 384 |
| 439 | درود تنجینا کے فضائل اور نسوار کی فضیلت (لطیفہ) | 385 |
| 440 | درود تنجینا | 386 |
| 441 | خانقاہ سراجیہ میں پڑھا جانے والا درود شریف | 386 |
| 442 | درود ابراہیمی کا پڑھنے کا حکم | 387 |
| 443 | ارواح کو صدقہ کرنے کی کیفیت | 387 |
| 444 | قرآن قبر پر پڑھنا جائز ہے | 391 |
| 445 | سفارش | 391 |
| 446 | قبرستان میں دعاء | 391 |
| 447 | قبر پر ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا سنت سے ثابت ہے | 392 |
| 448 | امام اعظم ابو حنیفہؒ اور صاحبین سے ایک روایت بھی عدم سماع پر موجود نہیں | 394 |
| 449 | شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کی نظر میں مولانا عبدالحی لکھنوی اور شاہ محمد اسماعیل شہیدؒ | 394 |
| 450 | امام اعظم ابو حنیفہ قبر کی زندگی کو تسلیم کرتے ہیں | 396 |
| 451 | فقیر کیوں لکھتے ہیں؟ | 396 |
| 452 | فقیر کی حقیقت حضرت شاہ غلام علی دہلویؒ سے | 397 |
| 453 | فقیر کی حقیقت غوث پاکؒ سے | 398 |

| | | |
|---|---|---|
| 454 | حاجی نواز خان کا عقیدت بھرا اور نرالا انداز | 398 |
| 455 | دعوت شیخوپورہ | 399 |
| 456 | میزبان کی تلاش | 399 |
| 457 | مسجد کا انوکھا افتتاح | 400 |
| 458 | اکابرین اہلسنت والجماعت (دیوبند) کی بیعت | 401 |
| 459 | تعارف شاہ عبدالغنی مجددیؒ | 401 |
| 460 | تعارف چشتیہ صابریہ اور نظامیہ | 402 |
| 461 | گنج شکر کے لقب کی وجہ تسمیہ | 403 |
| 462 | انتخاب نظر | 403 |
| 463 | ربط سلاسل اور خواجہ فریدالدین گنج شکرؒ کی زیارت | 404 |
| 464 | وفات خواجہ فریدالدین گنج شکرؒ | 404 |
| 465 | عرس موسیٰ زئی شریف | 405 |
| 466 | ضیاء پاشی | 406 |
| 467 | علماء میانوالی کی حاضری | 407 |
| 468 | مجھے بھی کچھ کرنے دیا کرو | 407 |
| 469 | بابری مسجد اور علمائے عرب | 407 |
| 470 | نماز میں ارواح کا آنا | 408 |
| 471 | یاران طریقت کا مشاہدہ | 408 |
| 472 | نماز کا ارادہ نہیں | 408 |
| 473 | تراویح نہ پڑھنے پر تنبیہ | 408 |
| 474 | نماز میں خیالات مرزائی لطیفہ | 409 |
| 475 | بغیر نیت نماز | 409 |

| | | |
|---|---|---|
| 476 | امام کی ذمہ داری | 409 |
| 477 | نماز میں مقتدی سو جائے تو | 411 |
| 478 | قرأت مسنونہ | 411 |
| 479 | امامت تفویض کر دی | 413 |
| 480 | تم دعاؤں کے قریب بنتے ہو | 413 |
| 481 | ہلاکت نفس سے کیا مراد ہے؟ | 414 |
| 482 | نسبت مضبوط کرنے کا طریقہ | 414 |
| 483 | اخلاص کی دلیل | 415 |
| 484 | تصوف کیا ہے؟ | 416 |
| 485 | ابھی افغانستان پر حملہ نہیں ہوگا | 416 |
| 486 | طوفانی حادثہ | 416 |
| 487 | دفتر ختم نبوت اور نزول برکات | 417 |
| 488 | خانقاہ کا خنجر قتل، چور پھر خود بھی گئے | 418 |
| 489 | قرآن مجید پڑھانے کا حکم | 418 |
| 490 | اولاد شیوخ کا احترام | 419 |
| 491 | مرشد کے مشائخ کے مزارات پر حاضری دے کر آنا فائدہ مند ہے | 419 |
| 492 | شیخ المشائخ کی گرفتاری سے قبل تقریر | 420 |
| 493 | حاجی خلیل احمد لدھیانوی (لطیفہ) | 420 |
| 494 | برکات مدینہ طیبہ کی آمد | 420 |
| 495 | فرشتوں کا مصافحہ اور حضرت صوفی صاحب کا مکاشفہ | 421 |
| 496 | حضرت سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کی کرامت (مودودیت کی رسوائی) | 422 |
| 497 | حضرت تھانوی کا ایک لمحے میں سفر طے کروانا | 424 |

| | | |
|---|---|---|
| 498 | راقم کا سفر | 425 |
| 499 | کشف حال، تھوڑی دیر میں گھر پہنچ گیا | 425 |
| 500 | طلباء مہمانان رسولؐ کی دلداری | 426 |
| 501 | ابھی جاتا ہے | 426 |
| 502 | شیعہ ڈرائیور کی کارستانی | 427 |
| 503 | کشف وکرامت | 428 |
| 504 | سنگ بنیاد اور کرامت | 431 |
| 505 | مختصر تعارف | 433 |
| 506 | شرف واعزاز | 434 |
| 507 | اغراض ومقاصد | 434 |
| 508 | جامعہ میں جاری شعبہ جات | 435 |
| 509 | ضرورت | 435 |

# باب اول

## مختصر سوانح

### حضرت خواجہ محمد سراج الدین نوراللہ مرقدہٗ

**ولادت باسعادت: 5 محرم الحرام 1297 ہجری بمطابق 1880ء**

**وفات: 25 ربیع الاول 1333 ہجری**

# فصل اول

## ولادت باسعادت

حضرت خواجہ خواجگان خواجہ محمد سراج الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ حضرت خواجہ محمد عثمان صاحب دامانی نور اللہ مرقدہٗ کے فرزند، خلیفہ اور جانشین ہوئے۔ ولادت باسعادت خانقاہ احمدیہ سعیدیہ نقشبندیہ مجددیہ موسیٰ زئی شریف ضلع ڈیرہ اسماعیل خان میں بروز سوموار بوقت اشراق 15 محرم الحرام 1297ھ کو ہوئی۔

# فصل دوم

## تعلیم

حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے قرآن مجید اخوند ملاں شاہ محمد صاحب رحمۂ اللہ بابڑ ساکن چوہدوان سے پڑھا۔ فارسی نظم ونثر کی کتابیں اور عربی میں صرف ونحو، منطق وعقائد اور علم تجوید وقرأت کے رسائل اور درمیانی تقریباً تمام کتب اپنے بہنوئی حضرت مولانا مولوی محمود شیرازی صاحب رحمۂ اللہ سے پڑھیں۔ حسامی، شرح وقایہ، ہدایہ کامل، تفسیر مدارک، تنقیح الاصول، تلخیص المفتاح، مطول، قرآن کریم کا ترجمہ، صحاح ستہ کامل حضرت مولانا حسین علی صاحب واں بھچروی رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں۔ آپ نے تمام علوم وفنون خانقاہ احمدیہ سعیدیہ نقشبندیہ مجددیہ ہی میں رہتے ہوئے پڑھے۔ فراغت کے ساتھ ہی عمر کی چودہ بہاریں (بعمر 14 سال) بھی پایہ تکمیل کو پہنچیں۔ اور تمام سلوک اپنے والد بزرگوار خواجہ خواجگان خواجہ محمد عثمان دامانی صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے طے فرمایا۔

# فصل سوم

## مسند نشینی

حضرت خواجہ محمد عثمان دامانی صاحب نور اللہ مرقدہٗ نے 1311ھ میں اپنے فرزند ارجمند خواجہ محمد سراج الدین صاحب نور اللہ مرقدہٗ کو (تعلیم سے فراغت کے سال) 14 سال کی عمر میں تمام سلاسل طریقت میں اجازت عام عطا فرمائی اور سند اجازت تحریر کرنے کے بعد اپنا جانشین نامزد فرمایا۔ 7 ربیع الاول 1314ھ کو والد بزرگوار نے اپنی موجودگی میں امامت نماز، ختم خواجگان اور ذکر ومراقبہ کے سلسلہ میں اپنی نیابت وجانشینی کا اعلان واظہار بھی فرمادیا۔ حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب نور اللہ مرقدہٗ نے مقامات مجددیہ میں وہ کمال حاصل کیا کہ اس پر مشائخ وقت رشک کیا کرتے تھے۔ آپ نے اپنے مریدین کو ان مقامات بلند پر پہنچایا جس تک حاسدین کا وہم وگمان بھی نہ پہنچ پایا۔ آپ کی مسند نشینی کا زمانہ کل سترہ سال پر محیط ہے جس میں آپ نے چونتیس افراد کو تکمیل سلوک کے بعد اجازت وخلافت عطا فرمائی۔

## وفات

حضرت خواجہ کی ذات والا صفات شریعت وطریقت کے آفتاب عالم تاب تھے جن کے دم قدم سے طریقہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ میں تازہ بہار آئی۔ عین اس وقت جب زندگی کی 36 منزلیں گذار چکے ابھی شباب وجوانی کا زمانہ باقی تھا۔ مگر کچھ وقت سے انتڑیوں کے مرض میں مبتلا چلے آرہے تھے آپ حکیم حافظ محمد اجمل خان دہلوی کے ہاں بھی زیر علاج رہے غرضیکہ تمام علاج معالجہ بے سود رہا۔ پھر آپ دہلی سے خانقاہ

احمدیہ سعیدیہ نقشبندیہ مجددیہ چلے آئے۔ انہی دنوں اچانک بخار اور نمونیہ کا حملہ ہوا۔ علاج معالجہ میں اطباء وحکماء نے کوئی کسر اٹھا نہ رکھی۔ جمعرات کے روز افاقہ بھی ہوا۔ پھر اچانک جمعہ کی رات کو بخار اور ذات الریہ کا شدید حملہ ہوا جس سے پھر جانبر نہ ہو سکے اور بروز جمعہ بوقت اشراق 25 ربیع الاول 1333ھ کو عین شباب میں ہی اپنے خالق حقیقی سے جا ملے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۔ اس وقت آپ کی عمر مبارک 36 سال 7 ماہ 7 دن تھی۔

مقدور ہو تو خاک سے پوچھوں اے لئیم
تو نے وہ گنجہائے گراں مایہ کیا کیئے

حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب نور اللہ مرقدہٗ کی وفات حسرت آیات سے احسان وسلوک کا ایک باب بند ہو گیا اور لاکھوں مریدوں کو غمناک کر گیا۔ آپ اپنے والد محترم کے پہلو میں دفن کیے گئے۔

## بوقت وصال پرندوں کا شور وغوغا

حضرت مولانا صاحبزادہ محمد شہاب الدین صاحب مدظلہٗ ساکن خانقاہ احمدیہ سعیدیہ نقشبندیہ مجددیہ موسیٰ زئی شریف ضلع ڈیرہ اسماعیل خان، اپنی دادی صاحبہ اہلیہ حضرت خواجہ محمد علاؤ الدین صاحب نوری بن خواجہ محمد بہاؤ الدین صاحب ابن خواجہ خواجگان حضرت خواجہ محمد عثمان صاحب دامانی نور اللہ مرقدھم سے ناقل ہیں، فرمایا کرتی تھیں۔ جب حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب نور اللہ مرقدہٗ کا وصال ہوا تو پرندوں نے شور مچانا شروع کر دیا تھا۔ یہاں تک کہ بعض چڑیا مکان کے صحن میں آ گریں اور پھڑ پھڑانے لگیں، اور وہ اسی حال میں موت کی آغوش میں پہنچ گئیں۔

## نظرِ بد اور وفات حضرت خواجہ محمد سراج الدینؒ

حاجی محمد اورنگ خان مدظلہٗ کے دادا دلاور خان اور دیگر خوانین گرد و نواح/موسیٰ زئی شریف کا قدیم سے اس بات پر اتفاق چلا آرہا ہے کہ حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب نور اللہ مرقدہٗ کسی بدخصلت کی نظرِ بد کا شکار ہوئے جس کے بعد آپ جانبر نہ ہو سکے۔

جبکہ طبی نقطہ نظر سے بالصراحت یہ بات پایہ تحقیق کو پہنچ چکی ہے کہ آپ کو بخار کے بار بار آنے سے جگر اور انتڑیوں کا مرض لاحق ہو گیا تھا ہو سکتا ہے یہ بھی نظر بد کا ہی شاخسانہ اور نتیجہ ہو۔ حضرت خواجہ محمد عثمان دامانی صاحب نور اللہ مرقدہٗ کے صاحب الرائے خدام حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب قدس سرہٗ کی خدمت اقدس میں دست بستہ عرض کر چکے تھے کہ حضور والا ہر بات ہر ایک کو آتے ہی پوری کیفیات کے ساتھ نہ بتایا کیجئے اولاً تو یہ طریقہ اکابر خانقاہ احمدیہ سعیدیہ نقشبندیہ مجددیہ موسیٰ زئی شریف کا نہ تھا دوسرا اس بات کا ڈر ہے کہ خانقاہ شریف میں کوئی نیا مسئلہ کھڑا نہ ہو جائے اور ہمیشہ ہی سے حاسدین شرانگیزی کی تاک میں رہے ہیں لیکن حضرتِ خواجہ نے سنی ان سنی کرتے ہوئے اپنی روش کو جاری و ساری رکھا جس کے سبب آپ کو نظر لگ گئی جو جان لیوا ثابت ہوئی، حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب قدس سرہٗ کی حیات طیبہ اور سیرت مطہرہ کا امتیازی وصف حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرت مبارکہ کا کامل توافق و تشابہ اور مکمل ہم آہنگی ہے۔ جناب سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور نائب و خلیفۂ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت سیّدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، امام ربانی مجدد الف ثانی حضرت شیخ احمد فاروقی سرہندی نور اللہ

مرقدۂ سمیت ان حضرات کے وصال سے پہلے مرض کی ابتداء بخار سے ہوئی اور حد تو یہ ہے کہ ارواح طیبات کے پرواز کر جانے کے بہت دیر بعد بخار کی شدت ماند پڑی اور اجساد مبارکہ ٹھنڈے ہوئے۔ ہو بہو یہی حال حضرت خواجہ سراج الملت خواجہ محمد سراج الدین صاحب قدس سرہٗ کا ہے کہ ان کے مرض کی ابتدا بھی بخار سے ہوئی پھر یہی بخار محرقہ (ٹائی فائیڈ بخار) کی صورت اختیار کر گیا جس سے جگر اور انتڑیوں کا مرض مستقل عارضہ کی صورت میں نمودار ہوا۔ ہو سکتا ہے یکے بعد دیگرے نظر بد کے اثرات بد جسمانی امراض کی صورت میں حملہ آور ہوئے ہوں بوقت وصال تو بوجہ ضعف و نقاہت شدید بخار کے ساتھ ساتھ نمونیہ کا حملہ بھی شامل ہو گیا تھا

چشمے میری نگاہ کے مدت سے خشک تھے
اب کچھ بہارِ دیدۂ تر دیکھنے تو دو
دشت وفا میں اڑتے بگولوں کے ساتھ ساتھ
پھرتا ہے کون خاک بسر دیکھنے تو دو

(کیفی)

ایک دن کا بخار ایک روایت میں اسی سال اور ابن ابی شیبہ کی روایت میں سو سال کے گناہوں کی بخشش کا ذریعہ ہے، شاید اسی بنا پر حدیث میں بخار کو برا کہنے کی ممانعت آئی ہو۔ اس موضوع پر جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارشادات کا احاطہ تو دشوار ہے البتہ چند ضروری اہم نکات ذکر کرنے کا ارادہ بھی التواء کا شکار ہوتا دکھائی دے رہا ہے۔

# آبائی شجرۂ نسب

جداعلیٰ کا نام قیس عبدالرشید

سربن — بیٹ — غورغشت

(سربن:) شرف الدین عرف شرحبون — خیرالدین عرف خرشبون

(شرف الدین:) ترین — چار — ارمڑ — برنچ — میانہ

(ترین:) ابدال — تور — سپین

(ابدال:) زخترر

عیسیٰ

زیرک

بارک



نورودین
اچک
یارین
بگمن
حمیدزئی
نصرت زئی
عثمان زئی
خواجہ زئی
علی زئی
عائشہ زئی
درے زئی
مالے زئی
جلے زئی
چمک
احمد
آدم
آزلو
ترلک
ژژ
امران
قلندر
ابراہیم زئی
رحیم زئی
لشکرزئی
شادے زئی
علی
اشرف
وہاب
ملاں قاضی شمس الدینؒ (قاضی القضاۃ قندھار در عہد احمد شاہ ابدالیؒ)




خواجہ حاجی محمد نعمان مدظلہ العالی بالصحۃ والعافیۃ موجودہ سجادہ نشین ہیں، ان کے چار فرزند ہیں۔ (1)صاحبزادہ محمد سراج الدین (2)صاحبزادہ محمد طیب (3)صاحبزادہ امیر عمیر، صاحبزادہ اسامہ حماد، خواجہ محمد عثمان دامانی رحمۃ اللہ کے دوسرے نورِ چشم خواجہ محمد بہاؤالدینؒ کے پانچ فرزند ہیں۔

(1) صاحبزادہ خواجہ دوست محمدؒ (2) صاحبزادہ خواجہ مصباح الدین (3) صاحبزادہ خواجہ محمد شمس الدینؒ (4) صاحبزادہ محمد زین العابدین (5) خواجہ محمد سیف الدین

حضرت مولانا صاحبزادہ محمد شہاب الدین مدظلہ العالی نے خانقاہ جنت نظیر میں مدرسہ انوار السراج اپنے والد گرامی قدر خواجہ محمد شمس الدین رحمۃ اللہ علیہ کے بعد از سر نو قائم فرمایا۔ جس میں شعبہ حفظ و قرأت کے ساتھ ساتھ سلسلہ کتب بھی ہے۔ اللہ تعالیٰ تا قیام قیامت باقی رکھے۔

آمین بحرمۃ النبی الکریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

خواجہ محمد سراج الدینؒ بن خواجہ محمد عثمان داماںیؒ کے دوسرے فرزند خواجہ محمد زاہدؒ کے تین صاحبزادے ہیں۔ (1) صاحبزادہ محمد ذاکر صاحب (2) صاحبزادہ محمد ظاہر صاحب (3) صاحبزادہ محمد صابر صاحب

خواجہ محمد سراج الدینؒ بن خواجہ محمد عثمان داماںیؒ کے تیسرے فرزند خواجہ محمد عارف کے بھی تین فرزند ہوئے۔ (1) صاحبزادہ محمد سلیمان (2) صاحبزادہ محمد محمود (3) صاحبزادہ محمد داؤد رحمۃ اللہ علیہ

## خواجہ محمد سراج الدین کا تقیہ کلام

پشتو میں بات کرنے سے پہلے فرماتے "تا پہ خدمت کہ عرض کم" اردو میں بات کرنے سے پہلے فرماتے "آپ کی خدمت میں عرض ہے" سرائیکی میں بات کرنے سے پہلے فرماتے "تیڈی خدمت وچ عرض ہے"

ہر چھوٹے بڑے سے جب بات کرنا ہوتی تو پہلے یہ کلمات ضرور فرماتے اس کے بغیر کسی سے بات نہ کرتے تھے یہ ہونا بھی چاہئے تھا پھل دار درخت پر جس قدر پھل زیادہ ہوگا اس قدر وہ جھکا ہوا ہوگا۔ حضرت شیخ مولانا خلیفہ غلام رسول صاحب مدظلہ

العالی فرماتے ہیں۔ گاہے حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب نور اللہ مرقدہٗ کسی کو مخاطب کرتے تو فرماتے 'غریب پرور۔ ادھر آؤ' یہ کام کرو وغیرھم'

## حضرت اعلیٰ کی حضرت خواجہ سے والہانہ عقیدت

حاجی محمد اورنگ خان مدظلہٗ اپنے چچا حاجی محمد افضل خانؒ سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب نور اللہ مرقدہٗ لاہور میں زیر علاج تھے حضرت خواجہ جیسے ہی اٹھنے کی کوشش کرتے حضرت اعلیٰ خواجہ احمد خانؒ صاحب فوراً اٹھ کر آپ کو جوتا پہنا دیتے میرے بھائی شہباز خان کئی دن اسی تاک میں رہے کہ مجھے بھی جوتا پہنانے کا شرف حاصل ہو مگر خواجہ احمد خان صاحب میں ایسی تیزی تھی کہ سبحان اللہ شہباز خان دوسرے وقت میں پہلے سے تیار بیٹھا تھا جیسے ہی حضرت اعلیٰ خواجہ احمد خان صاحب جوتا اٹھانے کو لپکے تو شہباز خان نے آپ کو زور سے کندھا دے مارا جس سے حضرت اعلیٰ خواجہ احمد خان صاحب گر گئے شہباز خان نے جوتا مبارک اٹھا کر پہنا دیا حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مسکراتے ہوئے فرمایا شہباز خان یک نہ شد دو شد۔ (گویا پہلے تم سے بچنا ہو پاتا تھا اب یہ رہ گئے)

## جھوٹ نہیں چلتا

حاجی محمد افضل خان صاحبؒ سے حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب نور اللہ مرقدہٗ بلا ناغہ دریافت فرماتے خان جی! کہاں سے آئے ہو؟ حاجی صاحب عرض کرتے حضور! شکار کرنے گیا تھا یا یہ کہتے کہ گھر سے آیا ہوں ایک مرتبہ پوچھنے پر حاجی محمد افضل خان کو خیال آیا کہ روز روز ایک ہی بات دہرانا درست نہیں ہے آج نیا جواب ہونا چاہئے۔ حضرت خواجہؒ نے جھٹ فرمایا بات بنالو! اچھا بات گھڑ لو!

حاجی صاحبؒ فرمایا کرتے تھے میں پیشگی ارشاد سن کر کھسیانہ سا ہو گیا پھر بات تو کیا بنا تا یا بتا تا مارے شرمندگی کے پسینے چھوٹ گئے۔ میں اسی وقت آنکھ بچا کر اٹھا اور گھر کی راہ لی پھر سارا دن اسی پشیمانی میں کٹا کہ ہائے یہ کیا ہو گیا! حضرت خواجہؒ

بھی کئی دن تک خاموش رہے۔ بقول حاجی محمد افضل خان صاحب" اس واقعہ سے مجھے تو ایسی عبرت ہوئی کہ زندگی بھر آپ کے سامنے جھوٹ و چرب لسانی یا حیلہ بہانہ سے کام لینے کا خیال تک بھی نہ آیا۔ کیونکہ حضرت خواجہؒ کے دربار میں جھوٹ چلتا ہی نہ تھا!

## مکاشفہ فقیر صدؔ و پر نظر عنایت

حاجی محمد اورنگ خان مدظلہ نے غلام صدیق صاحب عرف بہ فقیر صدؔ و ساکن کوٹ موسیٰ ضلع ڈیرہ اسماعیل خان سے سنا کہ میں بچپن میں اکثر و بیشتر بیمار رہتا تھا۔ (غلام صدیق عرف فقیر صدو رئیس زادہ ہے ان کے آبائی خاندان کا اکابرین خانقاہ احمدیہ سعیدیہ نقشبندیہ مجددیہ موسیٰ زئی شریف سے محبت و عقیدت کا پرانا تعلق چلا آ رہا تھا) میرے والد صاحب نے مجھے ایک آدمی (اب نام یاد نہیں) کے ہمراہ حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بھیجا کہ وہاں دعا بھی کروا آؤ۔ اور حضرت خواجہ کی خدمت میں آنے والوں کا تانتا بندھا رہتا ہے یقیناً ان میں علاج معالجہ سے واقف حکماء آتے ہوں گے ان سے نسخہ وغیرہ تجویز کروائیں تاکہ اس کو اللہ تعالیٰ صحت و سلامتی نصیب فرمادیں، اور میں اپنے والدین کا اکلوتا بیٹا ہوں ہماری آبائی جائیداد ماشاءاللہ کافی ہے میرے والدین میری بیماری سے ذہنی تناؤ کا شکار رہتے اور انہیں یہ فکر بھی دامن گیر رہتی تھی کہ یہ زمین جائیداد مال و اسباب کا کیا بنے گا! جب ہم خدمتِ خواجہ میں حاضر ہوئے تو سلام عرض کر کے آپ کی پشت مبارک کی طرف تھوڑی سی جگہ ملی وہیں بیٹھ رہے۔ تھوڑی دیر بعد آپ نے اچانک اپنے گاؤ تکیہ کو دوسری طرف سرکا دیا اور روئے مبارک ہماری طرف کر کے حاضرین مجلس سے ارشاد فرمایا!

فقیر دیکھ رہا ہے کہ اس مریض بچہ کا والد رئیس کوٹ موسیٰ اس سوچ میں ڈوبا ہوا ہے کہ میں نے بچہ تو بھیج دیا ہے معلوم نہیں اس کی طرف توجہ (منہ) بھی کرتے ہیں کہ نہیں اس لیے مجھ فقیر کو اس بچہ (غلام صدیق عرف صدؔو) کا لحاظ کرنا پڑا، پھر حضرت خواجہ رحمۃ اللہ علیہ نے میرے لیے ہاتھ اٹھا کر خصوصی دعا فرمائی۔ جس کی برکت سے

اللہ تعالیٰ نے بیماری سے نجات نصیب فرمائی۔

# فصل چہارم

## حضرت خواجہؒ کا جود وسخا

حضرت مولانا محمد عبد اللہ صاحب مدظلہٗ ساکن بھکر نے اپنے ماموں مولانا عبد الرشید صاحب سے انہوں نے اپنے والد مولانا حافظ میاں احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے سنا فرماتے تھے کہ میرے پیرو مرشد خواجہ خواجگان حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب نور اللہ مرقدہٗ جس طرح اپنی خانقاہ احمدیہ سعیدیہ نقشبندیہ مجددیہ شریف میں فیاض تھے اسی طرح سفر میں بھی آپ کے جود وسخا میں فرق نہ آتا تھا۔ حج بیت اللہ کے لیے حجاز مقدس جانا ہوا تو وہاں کے فقراء پر دل کھول کر تقسیم فرماتے گویا ہر سائل کے آنے پر دریائے سخاوت میں طغیانی آجاتی خوب فیاضی سے عنایت کرتے اور تو کسی میں ہمت ویارا نہ تھا کہ جرأت کر کے آپ کے دست مبارک کو روکتا یا روکنے کا مشورہ دیتا۔ اکثر اہل قافلہ کے اصرار پر حضرت خواجہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے دیرینہ خادم حاجی محمد قبول صاحب نے حوصلہ کر کے خدمت اقدس میں عرض کر ہی دیا کہ حضور! یہ موسیٰ زئی شریف نہیں ہے! یہ تو عرب شریف ہے! مقصد یہ تھا کہ یہاں احتیاط سے خرچ کرنا چاہیے۔ ساتھ ہی خادم نے یہ بھی عرض کر دیا کہ میرے پاس تو بمشکل کراچی تک کا کرایہ باقی ہے!

ارشاد فرمایا! میرا تو یہ جی چاہتا ہے کہ جو کچھ بھی ہے ان فقراء حرم پر لٹا دوں! پتہ نہیں پھر آنا ہو گا کہ نہیں۔ زندگی وفا کرے یا نہ کرے، مساکینِ حرم پر تقسیم کی حسرت تو باقی نہ رہے! تم کرایہ کی بات چھوڑ دو۔ ہم تو اللہ پر یقین رکھتے ہیں اگر اللہ نے ہمارا رزق ہندوستان میں مقدر فرمایا ہے تو ضرور کھائیں گے! اگر اللہ نے زندگی کے باقی دن حرمین شریفین میں لکھ ہی دیئے ہیں تو سبحان اللہ زہے قسمت! یہ فرما کر خادم سے تمام رقم لی اور بیت اللہ شریف میں فقرا کو بانٹ دی۔

اہل مشورہ اور خادم اپنا سا منہ لے کر رہ گئے اس واقعہ کے دو تین دن بعد

بخارا کے مشہور تاجر حاجی عبداللہ صاحب کا بیٹا اور بھتیجا محمد اسماعیل صاحب 2 ہزار اشرفیوں کا نذرانہ لے کر حاضر خدمت ہوئے۔ حضرت خواجہ رحمۃ اللہ علیہ کے استفسار پر عرض کیا حضور! حاجی عبداللہ صاحب نے یہ نذرانہ آپ کی خدمت میں دے بھیجا ہے فرمایا فقیر کو اللہ ہی کافی ہے۔ حاجی محمد قبول صاحب کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا! او بیٹھا ای بھکھا اوس نو دے۔ (یہ رقم کا بنڈل اس بھوکے کو دیں)

؎ آپ کے ہاتھوں میں ہے سارا نظام
کرتے ہیں آپ جہاں کا ہے نام

## سخاوت و کرامت

اسی قسم کا ایک اور واقعہ حضرت مولانا محمد عبداللہ صاحب مدظلہٗ العالی ہی کی زبانی سن لیجئے فرماتے ہیں کہ جب بھی حضرت خواجہ محمد سراج الدین صاحب قدس سرہٗ کو غسل کے لیے جانا ہوتا تو خادم دھلے ہوئے کپڑے غسل خانہ میں کھونٹی پر لٹکا دیتا آپ غسل فرما کر صاف کپڑے پہن کر باہر تشریف لاتے تو خادم غسل خانہ سے بن دھلے کپڑے نکال کر پیش کرتا آپ جوان میں ساز و سامان ہوتا نکال لیتے بقول خادم ایک مرتبہ ایسا عجیب اتفاق ہوا کہ حضرت خواجہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ غسل خانہ سے باہر نکلے۔ میں اندر کپڑے لینے چلا گیا جب باہر آیا تو دیکھا ایک سائل آپ کے سامنے کھڑا ہے آپ خالی جیب میں سے پیسوں کی مٹھی بھر کر سائل کے دامن میں ڈال رہے ہیں مجھے حیرت ہوئی کہ آپ جو لباس پہن کر غسل خانہ سے تشریف لائے وہ تو بالکل خالی تھا پھر آپ نے اتنی خطیر رقم کہاں سے عنایت کر دی! حضرت خواجہ رحمۃ اللہ علیہ نے میرے خیالات کو بھانپتے ہوئے ارشاد فرمایا فَسُبْحَانَ الَّذِیْ بِیَدِہٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ۔ (پس پاک ہے وہ اللہ جس کے ہاتھ میں ہر چیز کی بادشاہت ہے اور جس کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے)

؎ کب لباسِ دنیاوی میں چھپتے ہیں روشن ضمیر
جامۂ فانوس میں بھی شعلہ عریاں ہی رہے

